| نام گردان | واحد | جمع | واحد متکلم | متکلم مع الغیر |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| نہی غائب مجہول استمراری | باید کہ نپرورده شده باشد | باید کہ نپرورده شده باشند | باید کہ نپرورده شده باشم | باید کہ نپرورده شده باشیم |
| ترجمہ | چاہیے کہ نہ پالا جاتا رہے وہ | چاہیے کہ نہ پالے جاتے رہیں وہ | چاہیے کہ نہ پالا جاتا ہوؤں میں | چاہیے کہ نہ پالے جاتے ہوویں ہم |

اسم فاعل بنایا چاہو تو امر حاضر معروف کے آخر بقول بعضے فتحہ اور بقول بعضے کسرہ دیکے لفظ ندہ بنون ساکن زیادہ کرو جیسے امر حاضر معروف تھا پرور اسم فاعل ہوا پرورندہ اور اسکے ترجمے کیواسطے مصدر کے ترجمے کے آخر کا الف یائی مجہول سے بدل کرکے لفظ والا اسکے بعد لاؤ جیسے پروردن مصدر کا ترجمہ ہے پالنا اسم فاعل کا ترجمہ ہوا پالنے والا اور اگر اسم فاعل کی جمع بنایا چاہو تو آخر کی ہائی مختفی کو کاف فارسی سے بدل کرکے الف نون جمع کا بعد اوسکے زیادہ کرو اور اوسکے ترجمہ کیواسطے واحد کے ترجمے کے آخر کا الف یائی مجہول سے بدل کرو جیسے پرورندہ پالنے والا پرورندگان پالنے والے۔ اسم مفعول بنایا چاہو تو ماضی مطلق معروف کے آخر یا ماضی مطلق مجہول کے آخر ہائی مختفی زیادہ کرو دونوں طرح سے اسم مفعول کا صیغہ بنجائیگا اگر ماضی مطلق معروف سے بنایا ہے تو اسکے ترجمہ کیواسطے ماضی مطلق کے ترجمے کے آخر لفظ ہوا لگادو اور اگر ماضی مطلق مجہول سے بنایا ہے تو اسکا ترجمہ بعینہ ماضی مطلق مجہول کا ترجمہ ہے لیکن ماضی کے معنی میں زمانہ کا لحاظ ہے اسم مفعول کے معنے میں زمانہ کا لحاظ نہیں اگر اسم مفعول کی جمع بنایا چاہو تو آخر کی ہائے مختفی کاف فارسی سے بدل کرکے الف اور نون جمع کا آخر کو زیادہ کرو اور جمع کے ترجمے کے واسطے واحد کے ترجمہ کے دونوں کلموں کے آخر جو الف ہے اسکو ہائے مجہول سے بدل ڈالو جیسے پرورده پالا ہوا پروردگان پالے ہوئے پرورده شده پالا گیا پرورده شدگان پالے گئے پوشیده نرہے کہ عربی میں فعل لازمی کا اسم مفعول نہیں آتا مگر فارسی میں لازم کا اسم مفعول ماضی مطلق معروف سے بنایا ہوا آتا ہے جیسے رفتہ گیا ہوا رفتگان گئے ہوئے اسم تفضیل صیغہ اسم فاعل کا ہے کہ آخر اوسکے لفظ تر ہے اور ترجمہ اسکا بھی ترجمہ اسم فاعل کا ہے کہ اوسکے اوپر لفظ زیادہ زیادہ ہے پرورندہ تر زیادہ پالنے والا اور اسکی جمع کیواسطے آخر کو الف اور نون زیادہ کرتے ہیں

جیسے پرورندہ ترانزیادہ پالنے والے اسم ظرف صیغۂ مصدر کا ہے کہ آخر اوسکے گاہ بکاف فارسی زیادہ اور گاہ کا ترجمہ
وقت اور جگہ ہے جیسے پروردن گاہ پالنے کی جگہ اور پالنے کا وقت اسم حال صیغۂ امر کا ہی کہ اسکے آخر الف
اور نون ہے اور اس کا ترجمہ بھی امر کا ترجمہ ہے کہ آخر اوسکے تا ہوا ہے جیسے پروران پالتا ہوا

## فعل لازم اور متعدی کے بیان مین

متعدی یاد رکھو کہ آوردن اور بردن اور بودن یہ تینون مصدر اور ان تینون کے افعال متعدی ہیں
اور سوا ان تینون کے جس مصدر کے ماضی مطلق کے ترجمہ مین لفظ نے آوے اس مصدر کو اور اوسکے
افعال کو متعدی جانو جیسے زد زید یار از بیدنے پرورد عمرو بالا عمر دنے پس زدن اور پروردن اور
اونکے افعال متعدی ہین کہ اونکے ماضی مطلق کے ترجمہ مین لفظ نے آیا ہے اور جس مصدر کے ماضی مطلق
کے ترجمے مین لفظ نے نہ آوے اُس مصدر کو اور اسکے افعال کو لازم سمجھو جیسے رفت زید گیا زید خفت
عمر و پس رفتن اور خفتن لازم ہین کہ ان کے ماضی مطلق کے ترجمے مین لفظ نے نہین آیا۔ فائدہ فعل متعدی فاعل
اور مفعول دونونکو چاہتا ہے کیونکہ جبتک فعل متعدی کے فاعل اور مفعول نہوئے تو بات
پوری نہین ہوتی زد زید عمرو را مارا زید نے عمرو کو زد فعل متعدی زید اسکا فاعل ہے
اور عمرو مفعول جب دونو کو کہیئے تو بات پوری ہوئی اور فعل لازم فقط فاعل کو چاہتا ہے مفعول کو نہین چاہتا ہے
کس واسطے کہ فعل لازم کیساتھ جو فاعل اسکا مذکور کرتے ہین تو بات پوری ہوجاتی ہی جیسے رفت زید گیا زید
رفت فعل لازم زید اسکا فاعل فعل لازم جو فاعل کیساتھ ملا تو بات پوری ہوئی اگر مصدر لازم کو متعدی بنانا
چاہو تو مصدر کو امر حاضر معروف کے آخر فتحہ دیکے الف اور نون غنہ یا الف اور نون یا یائے معروف زیادہ کر کے دن
علامت مصدر کی لگا دو مصدر متعدی ہوجاویگا اور اسکے سب فعل متعدی ہونگے جیسے ترسیدن لازم مصدر
اور اسکا نون کے بعد یائی معروف بھی لائے تو ترسانیدن ہوا پس ترسانیدن دونون مصدر متعدی ہین اگر اس
مصدر متعدی کو اسیطرح سے پھر متعدی کرو ترسانیدن متعدی المتعدی ہوگا اور متعدی مصدر کا
ترجمہ اسکے لازم مصدر امر کے ترجمے سے بنتا ہے اسطرح سے کہ آخر اوسکے الف اور لفظ نا کہ علامت مصدر
کی ہی زیادہ کرو جیسے ترس کا ترجمہ ڈر تھا ترسانیدن کا ترجمہ ڈرنا اور متعدی المتعدی کیواسطے آگے

ما قبل واو مفتوح اور لگا دو جیسے ترسانیدن کا ترجمہ ڈرانا ہوا اور اگر لازم امر کے آخر حرف علت کا ہو یعنی الف ہو یا واو ہو یا یائے تحتانی ہو اسکو لام یا واو مفتوح سے بدلنا چاہیے جیسے سرائیدن کا ترجمہ گانا سرایانیدن کا ترجمہ گوانا کاف فارسی کے بعد کا الف واو سے بدل ہوا شستن کا ترجمہ دھونا شویانیدن اور شوانیدن کا ترجمہ دھلانا واو لام سے بدل ہوا اور دوختن اور دوزیدن کا ترجمہ سینا اور دوراندن اور دوزانیدن کا ترجمہ سلانا یہاں یائے تحتانی لام سے بدل ہوئی ہندی زبان والے موافق اپنے محاورے کے قیاس کر لیں

## فصل معرفت فاعل فعل کے بیان میں

صیغہ واحد حاضر کا اور جمع حاضر کا اور واحد متکلم اور متکلم مع الغیر کا فعل یا فاعل ہے اور انکا فاعل انکے ساتھ ہے حاضر کے دونوں صیغوں کا فاعل مخاطب ہے جیسے کردی کیا تو نے کردید کیا تمنے لفظ تو اور تم فاعل ہے اور متکلم کے دونوں صیغوں کا تو فاعل بات کرنیوالا ہے جیسے کردم کیا میں نے کردیم کیا ہمنے لفظ میں اور ہم فاعل ہے ان چاروں صیغوں کا تو فاعل معلوم ہوا اب غائب کے دونوں صیغوں کا فاعل معلوم کرنا چاہیے ان دونوں صیغوں میں سے جسکا فاعل معلوم کیا چاہو اس صیغے کے ترجمہ کیساتھ لفظ کون یا کسنے لگاؤ ان دونوں لفظوں میں سے جونسا لفظ محاورہ ہندی میں ٹھیک ہوتا ہو لگاؤ جونسا لفظ عبارت میں اسکا جواب ہو اسکے اس لفظ کو فاعل اس فعل کا جانو جیسے رفت زید گیا زید جب پوچھے کہا کون گیا یہی کہوگے کہ زید فاعل ہے رفت کا اسیطرح جیسے زد زید مارا زید نے جب پوچھے کہا کہ کسنے مارا یہی جواب دوگے کہ زید نے پس زید فاعل ہے زد کا زبسکہ فاعل ہونا ضرور ہے جہاں کہیں فاعل لفظ میں ظاہر نہ ہو تو ضمیر واحد غائب کی کہ ماضی کی صیغہ واحد غائب میں پوشیدہ ہے اور وہ لفظ اُسکے ہے کہ جسکا ترجمہ وہ یا اوسنے ہے وہی ضمیر فاعل ہوگی صیغہ واحد غائب میں اور صیغہ جمع غائب میں ضمیر جمع غائب کی لفظ اند ہے کہ ترجمہ اسکا کہ ترجمہ اسکا وہ یا انہوں نے ہے اوسے ضمیر کو صیغہ جمع غائب کا فاعل کہینگے جیسے رفت گیا وہ لفظ فاعل ہے رفت کا اور جیسے رفتند گئے وہ لفظ وہ فاعل ہے رفتند کا واحد غائب کا فاعل حذف کرنا ہرگز درست نہیں مگر جمع غائب کا فاعل حذف کرنا درست ہے جیسے آوردہ اند کہ سپاہ دشمن بیقیاس بود یعنی خبر لائی ہیں خبر لانیوالے کہ سپاہ دشمن کی بیقیاس تھی آوردہ اند کا فاعل خبر لانیوالے ہیں عبارت سے محذوف ہے

یعنی اختیار میرے ہاتھ مین نہین دیا ہے قضا و قدر نے نہ بودہ اند کا فاعل قضا و قدر محذوف
ہے پوشیدہ ضمیر جسکی طرف پھرتی ہی اوسکو مرجع اس ضمیر کا کہتے ہین جیسے آمد زید و
نشست یعنی آیا زید اور بیٹھا نشست مین ضمیر ہی کہ پھرتی ہی زید کیطرف زید مرجع ہے
اس ضمیر کا اور سنو جسطرح فعل معروف کا پہچاننا معلوم کیا تمنے اسیطرح سے فعل مجہول مفعول
مالم یسم فاعلہ کون کے لفظ کے ساتھ معلوم کرو جیسے کشتہ شد زید مارا گیا زید جب کہو گے کون
مارا گیا تو جواب یہی ہوگا کہ زید پس زید مفعول مالم یسم فاعلہ ہی کشتہ شد فعل مجہول کا یاد رکھو کہ فاعل اسم ہوتا
ہے فعل اور حرف نہین ہوتا بلکہ جو اسم کہ اوسکے اوپر حرف لگا ہو وہ اسم بھی فاعل نہین ہوتا اور کبھی فاعل
مرکب بھی ہوتا ہے جیسے رفت پدر زید فاعل رفت کا پدر زید ہے مرکب اسیطرح سے رفت غلام زید

## فصل معرفت مفعول فعل کے بیان مین

اگر چاہو کہ فعل متعدی کا مفعول عبارت مین معلوم کرو تو اس فعل کے ہندی ترجمہ کے ساتھ لفظ کیا
یا کسکو ان دونوں لفظوں مین سے جونسا لفظ موافق محاورہ ہندی کے درست ہوتا ہو اس لفظ کو
ملاؤ جو لفظ کہ اسکا جواب ہو سکے وہی کلمہ مفعول اس فعل کا ہے جیسے خورد زید طعام کھایا زید نے
طعام جب کہو گے کیا کھایا زید نے تو جواب اوسکا یہی ہوگا طعام پس طعام مفعول ہے خورد کا اور زید
فاعل ہے اور جیسے زد زید بکر را مارا زید نے بکر کو جب کہو گے کسکو مارا زید نے تو جواب یہی ہوگا بکر کو
پس بکر مفعول ہے زد کا اور لفظ را نشان مفعول کا ہی اور زید فاعل ہے زد کا اور اس مفعول کو عربی مین مفعول
بہ کہتے ہین کہ فعل اسپر واقع ہوتا ہی جیسے اس مثال مین مارنا بکر پر واقع ہوئی اور لفظ را نشان مفعول کا کبھی لاتی
ہین کبھی نہین لاتے اگر مفعول بہ انسان ہو تو اکثر لاتے ہین مثال اسکی آگے گذری اور بعضے فعلون کے دو مفعول ہوتے
ہین پہلے مفعول کو مفعول بہ کہتے ہین اور دوسرے مفعول کو مفعول ثانی اور ثانی کے معنی دوسرا ان فعلونکے
مصدر یہ ہین دانستن یافتن انگاشتن نگریستن دادن بخشیدن گردانیدن اور مرادف انکے اور کبھی
کردن اور ساختن کبھی گردانیدن کے معنی مین آتے ہین سو فقت انکے بھی دو مفعول ہوتے ہین جیسے دانستم
زید را دانا دانستم فعل با فاعل زید مفعول بہ دانا مفعول ثانی اسیطرح سے انگاشتم زید را دانا اور گردانیدم

زید را دانا اور ساختم زید را دانا اور کردم زید را دانا اور کبھی مفعول ثانی انکا نہیں ہوتا جیسے اوسے بخشیدم بخشیدم فعل با فاعل اور مفعول بہ الشان مفعول کا بہی یاد رہے کہ گفتن کے مشتقات کے بہی دو مفعول ہوتے ہیں پہلا مفعول مفعول بہ کہلاتا ہے اور دوسرے کو مقولہ کہتے ہیں اور مقولہ اکثر جملہ ہوتا ہے یعنی پوری بات جیسے ع گفتمش در چشم بنشین گفت بنشینش رقیب + کہا مین نے اسکو آنکھ مین بیٹھ کہا رقیب نے اسکو نہ بیٹھ گفتم فعل با فاعل ضمیر شین مفعول بہ چشم بنشین جملہ ہے مقولہ گفتم کا اسیطرح سے گفت فعل رقیب اسکا فاعل دوسرا شین مفعول بہ گفت کا بنشین مقولہ ہی دوسرے گفت کا اور کبھی اسکا مفعول بہ محذوف بھی ہوتا ہے جیسے ع فلک گفت احسنت کارہ مقولہ ہے دوسرے گفت کا اور کبھی مقولہ اسم مفرد بہی ہوتا ہے جلیسے ثنا اسم مفرد ہے مقولہ گفتم اور کبھی مفعول بہ جملہ ہوتا ہے یعنی پوری بات جیسے میخواہم ترا بہ بینم میخواہم فعل با فاعل ترا بہ بینم پوری بات ہے مفعول میخواہم کا پوشیدہ نہ ہے کہ ترا بہ بینم مصدر کے معنے مین ہے یعنی میخواہم و بدن مخفی نرہے کہ سوا ان مفعولونکے اور بہی مفعول ہین مفعول فیہ اور مفعول معہ اور مفعول لہ اور مفعول مطلق بیشتر عرض کر چکا ہون مین کہ فعل کرنا ایک کام کا ہے وہ کام جس مکان مین یا جس وقت مین کیا جاوے اوس مکان کو اور اوس وقت کو مفعول فیہ کہتے ہیں اور اسی کو ظرف بہی کہتے ہیں وقت کو ظرف زمان اور مکان کو ظرف مکان کہتے ہیں اور مفعول فیہ کے اوپر در اور بر اور بای موحدہ بمعنی در اور بر کے اکثر لاتے ہیں جیسے خفتم بر تخت در شب اور جیسے رفتم بوقت شام ببازار تخت اور بازار ظرف مکان ہیں اور شب اور شام ظرف زمان ہیں کبھی در اور بر اور بای موحدہ نہین بہی لاتے جیسے شب کجا بودی یعنی در شب کجا بودی اور وہ کام جس بات کے واسطے کیا جاوے اسبات کو مفعول لہ کہتے ہیں جیسے زدم زید برای ادب مارا مین نے زید کو واسطے ادب کے لفظ ادب مفعول لہ ہے اور جو اسم کہ اسپر با ہو اور مفعول بہ کے بعد واقع ہو اوس اسم کو مفعول معہ کہتے ہیں جیسے زدم زید را با عمرو مارا مین نے زید کو عمرو کے ساتھ یعنی عمرو کو بھی با عمرو مفعول معہ ہے اور مفعول معہ شریک مفعول بہ ہوتا ہے مفعول مطلق مصدر اوس فعل کا ہے کہ جس فعل کا بہ

مفعول مطلق ہے اکثر مفعول مطلق کی تاکید کے واسطے آتا ہے اور اسکے آخر یای معروف بہی زیادہ کرتے ہیں جیسے زدم زیدرا زدنی یعنی مارا مین نے زیدکو جو مارنے کا حق ہے اور مفعول مطلق ایک وضع کے بیان کرنیکے واسطے بہی آتا ہے اسکے آخر یای معروف نہیں لاتے جیسے نشستم نشستن امیر بیٹہا مین بیٹہک امیر کی یعنی امیر کی بیٹہنے کی وضع پر بیٹہا مین اور مفعول مطلق واسطے شمار کے بہی آتا ہے جیسے نشستم یک نشست یہان نشست بمعنی نشستن ہے یعنی بیٹہا مین ایک بیٹہک فائدہ ان مفعولونکے دریافت کرنیکو ہر ایک مفعول کیواسطے ایک ایک لفظ مقرر کیا ہی جب وہ لفظ فعل کے ترجمہ کے ساتہہ ملاؤگے جواب اوسکا وہی مفعول ہوگا چنانچہ ہر ایک مفعول کے نیچے وہ لفظ لکہا جاتا ہے اس جدول سے دریافت کرو جدول یہ ہے۔

| مفعول فیہ ظرف زمان | مفعول فیہ ظرف مکان | مفعول بہ | مفعول لہ | مفعول مطلق برای تاکید | مفعول مطلق برای وضع | مفعول مطلق برای عدد |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| کب | کہان | کسکے ساتہہ | کسواسطے | کیسا | کسطرح | کئی بار |

## فصل افعال ناقصہ کے بیان مین

افعال ناقصہ وہ فعل ہیں کہ جنکا فاعل اور مفعول نہیں ہوتا بلکہ اسم اور خبر کو چاہتے ہیں لازم ہے کہ فاعل کے پہچاننے کے قاعدہ سے انکا اسم اور مفعول کے پہچاننے کے قاعدے سے انکی خبر عبارت مین معلوم کرین اور ان فعلونکے مصدر یہ ہین بودن اور شدن اور مرادف انکے گشتن اور گردن اور ہست اور نیست کو بہی افعال ناقصہ سے گنتے ہین جیسے بود زید دانا شد زید دانا گشت زید دانا گردید زید دانا نیست زید دانا ہست زید دانا یہ سب افعال ناقصہ مین زید انکا اسم اور دانا انکی خبر ہے اور کبہی است بہی ہست کے معنی مین آتا ہے اسم اور خبر چاہتا ہی اور فعلونکی طرح ہست اور نیست کے بہی چہہ چہہ صیغے ہیں ہست ہستند ہستی ہستید ہستم ہستیم نیست نیستند نیستی نیستید نیستم

نبیتیم

# فصل حال کے بیان میں

حال وہ اسم ہے کہ جس سے ہیئت فاعل کے یا مفعول کی معلوم ہو جیسے زدم زید را ایستادہ مارا میں نے زید کو کھڑے ہوئے زدم فعل با فاعل زید مفعول بہ ایستادہ حال ہے کہ اس سے ہیئت فاعل کی معلوم ہوتی ہے کہ متکلم نے زید کو کھڑے ہونیکے حال میں مارا اور جیسے کشتم زید را تشنہ مار ڈالا میں نے زید کو اوس حال میں کہ زید پیاسا تھا کشتم فعل با فاعل زید مفعول بہ تشنہ حال ہے کہ ہیئت مفعول کی اس سے معلوم ہوتی ہے اور کبھی حال مرکب ہوتا ہے ایسا مرکب کہ جسکو پوری بات کہتے ہیں جیسے زدم زید را و پدرش ایستادہ بود مارا میں نے زید کو اس حال میں کہ باپ اوسکا کھڑا تھا زدم فعل با فاعل زید مفعول بہ اسکا اور پدرش ایستادہ بود جملہ ہے کہ حال واقع ہوا ہے اور اس جملے کے اوپر واو کو حالیہ کہتے ہیں

# فصل ضمیرون کے بیان میں

ضمیر وہ اسم ہے کہ بنایا گیا ہے واسطے غائب کے یا حاضر کے یا متکلم کے وہ اوپر دو قسم کے ہے متصل اور منفصل متصل وہ ہے کہ کسی کلمے سے پیوستہ ہو علیحدہ کلمے نہو منفصل وہ ہے کہ بذات خود کلمہ علیحدہ ہو اور کلمے کیساتھ ملنے کی اسے احتیاج نہو ہر ایک ان دونوں قسموں سے اوپر تین طرح کے ہے مرفوع اور منصوب اور مجرور مرفوع ضمیر فاعل کی ہے منصوب ضمیر مفعول کی ہے مجرور ضمیر مضاف الیہ کی ہے یہ سب قسمیں اور مثالیں ان کی اس جدول سے دریافت کرو اور یاد رکھو کہ ضمیر منصوب اور مجرور ہرگز فاعل واقع نہ ہوگی۔

| | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | متکلم مع الغیر |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مرفوع متصل | د در ماضی مستتر در مضارع | ند سازند | ی سازی | ید سازید | م سازم | یم سازیم |
| منصوب متصل | ش دہندش | شان دہندشان | ت دہندت | تان دہندتان | م دہندم | مان دہندمان |
| مجرور متصل | ش غلامش | شان غلامشان | ت غلامت | تان غلامتان | م غلامم | مان غلامان |

| نام صیغہ / نام اقسام ضمائر | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | متکلم مع الغیر |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مرفوع منفصل | او وی آن<br>آمد او | اوشان آنان آنہا<br>آمدند اوشان | تو<br>آمدی تو | شما<br>آمدید شما | من<br>آمدم من | ما<br>آمدیم مارا |
| منصوب منفصل | اورا ویرا آنرا<br>دیدند اورا | اوشانرا آنانرا آنہارا<br>دیدند اوشانرا | ترا<br>دیدند ترا | شمارا<br>دیدند شمارا | مرا<br>دیدند مرا | مارا<br>دیدند مارا |
| مجرور منفصل | او وی آن<br>غلام او | اوشان آنان آنہا<br>غلام اوشان | تو<br>غلام تو | شما<br>غلام | من<br>غلام من | ما<br>غلام ما |

جس کلمے کے آخر ہاے مختفی ہو اور ضمیر متصل اوس ضمیر کے اوپر الف زیادہ کرتے ہین کہ دو ساکن جمع نہوں جیسے بندہ اند بندہ اید بندہ ام بندہ ایم اور اسم کے ضمیر واحد غائب متصل کی جگہ لفظ ست لاتے ہیں جیسے کہیں زید بندہ خدا ست اور اس ست کے اوپر الف زیادہ کرتے ہیں جس وقت ہاے مختفی والے کلمے کے ساتھہ ملاتے ہیں ہے کہتے ہین زید بندہ است جس کلمے کے آخر ہے نہو اس کلمے کے بعد ست الف کے ساتھہ لکھنا غلط ہے بغیر الف کے صحیح ہے جیسے طاعتش موجب قربتست اسمین الف لکھنے میں خطا کرتے ہیں

## باب دوم ترکیب اور بعض ترکیبات کے بیان مین

ترکیب کے معنی کیا ہیں دو کلموں کو آپس میں ملانا اور مرکب وہ دو کلمے ہیں کہ آپس میں ملے ہوں پس مرکب دو قسم ہے قسم اول مرکب وہ مرکب ہے کہ پوری بات ہو اور سننے والے کو اوس سے پورا فائدہ ہو اسکو عربی میں کلام تام کہتے ہیں جیسے زید آمد اور جیسے بکر نیکست قسم دویم مرکب وہ مرکب ہے کہ پوری بات نہو اور سننے والے کو اس سے پورا فائدہ حاصل نہو اسکو عربی مین کلام ناقص کہتے ہیں جیسے غلام زید اور جیسے مرد نیک بیان قسم اول مرکب کلام تام ست کلام تام ہی اوپر دو قسم کے ہے ایک قسم کا نام جملہ فعلیہ ہے اور دوسری قسم کا نام جملہ اسمیہ

## فصل جملہ فعلیہ کے بیان مین

جملہ فعلیہ مرکب ہے فعل اور اسم سے ملکے بات پوری ہوا گر اسمین لازم فعل ہے تو وہ فعل صرف
فاعل کے ساتہہ ملکے جملہ فعلیہ ہو جائیگا جیسے رفت زید رفت فعل زید اسکا فاعل ہی فعل ساتہہ
فعل ساتہہ فاعل کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا اگر متعدی فعل ہی تو وہ فعل فاعل اور مفعول کیساتہہ ملکے جملہ
فعلیہ ہوگا جیسے زد زید عمروا مارا زید نے عمر کو زد فعل زید اسکا فاعل عمروا اسکا مفعول ہے علامت
مفعول کی فعل متعدی ساتہہ فاعل اور مفعول کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا اگر جملہ فعلیہ مین فعل ماضی یا مضارع
یا حال یا مستقبل ہو اسکو جملہ فعلیہ خبریہ کہتے ہین اگر جملے مین فعل امر یا نہی ہو اسکو جملہ فعلیہ
انشائیہ کہتے ہین جیسے بیا اور میا دونون فعل یا فاعل جملہ فعلیہ انشائیہ ہین اور جیسے بزن زید
را مار زید کو بزن فعل یا فاعل زید مفعول اسکا فعل یا فاعل ساتہہ مفعول کے ملکے جملہ فعلیہ انشائیہ
ہوا اور افعال ناقصہ اپنے اسم اور خبر کیساتھ ملکے اور گفتن کے مشتقات اپنے فاعل اور مفعول اور
مقول کے ساتھ ملکے جملہ ہوتی ہین جیسے بود زید دانا تھا زید دانا بود فعال ناقصہ سے
چاہتا ہے اسم اور خبر کو زید اسکا اسم اور دانا اسکی خبر بود اپنے اسم اور خبر کے ساتہہ ملکے جملہ فعلیہ
ہوا بعضے اسکو جملہ اسمیہ کہتے ہین اور جیسے گفتمش در چشم بنشین گفتم فعل یا فاعل شین مفعول در چشم
بنشین جملہ فعلیہ مقولہ ہے گفتم کا گفتم یا فاعل ساتہہ مفعول اور مقولہ کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا
جو جملہ مقولہ ہوتا ہے کبھی اوس پر کاف بھی لاتے ہین جیسے مصرع گفتم کہ گلے بچینم از باغ۔
اسکاف کو کاف سر جملہ کہو یا کاف بیانیہ کہو کہ یہ جملہ بیان ہے این محذوف کا یعنی گفتم این
کہ بچینم گلی از باغ کہی مین نے یہ بات کہ ایک پھول چنون مین باغ سے مخفی نرہے کہ فارسی مین فاعل
فعل کے اوپر اکثر مقدم آتا ہے جیسے زید رفت اور عربی مین فاعل فعل کے اوپر مقدم نہین ہوتا
عربی مین زید رفت کی ترکیب یون کہتے ہین زید مبتدا رفت فعل اوس مین ضمیر ہی پہرتی ہی زید کی
طرف وہ فاعل ہے رفت کا فعل ساتہہ فاعل کے ملکے جملہ فعلیہ ہوکے خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا اور
خبر ملکے جملہ اسمیہ ہو مخفی نرہے جہان قرینہ پایا جاتا ہو وہان جملہ فعلیہ سے فعل حذف کیا جاتا

ہے جیسے کوئی کہے کہ آمدن کون آیا اسکے جواب مین کہین زید یعنی آمد زید یہان آمد محذوف ہے اور کہیں تمام جملہ محذوف ہوتا ہی جیسے آغاز مبکنم این کتاب را جملہ محذوف مثلا ہے مصرعہ بنام جہاندار جان آفرین کے اوپر سے منادیٰ کے اوپر سے بھی فعل اور فاعل محذوف ہوتا ہے عربی مین اس امر کو بلاتے ہین اسکو منادی کہتے ہیں جیسے اے زید مقصود اس سے یہ ہے کہ میخوانم زید را یعنی بلاتا ہون مین زید کو اے حرف ندا کا زید منادی حرف ندا کا منادی کیساتھ بلکے قایم مقام جملہ فعلیہ کے ہے کسواسطے کہ معنی فعل کے بہی پائے جاتے ہیں اور یہ جملہ بغیر دوسرے جملے کے تمام نہیں ہوتا اس دوسرے جملے کو جواب ندا کہتے ہین جیسے ای کریم کرم کن ترکیب اسکی یون کہنا چاہیئے اے حرف ندا کا کریم منادی حرف ندا منادی سے ملکے قائم مقام جملہ فعلیہ کے ہوا کن فعل با فاعل کرم اسکا مفعول ملا فاعل ساتہ مفعول کے ملکے جملہ فعلیہ ہوکے جواب کا ہوا ندا اساتہہ جواب کے ملکے جملہ ندائیہ ہوا اور اسیطرح سے کبھی فعل اور فاعل قسم کے اوپر سے محذوف ہوتے ہین جیسے بخدائے کریم یعنی قسم بخدائے کریم قسم کہاتا ہون یہین ساتہہ خدائے کریم کے یہ جملہ بھی بغیر دوسرے جملے کے تمام نہیں ہوتا اس دوسرے جملے کو جواب قسم کا کہتے ہین جیسے مصرع بنام ایزد عجب ارزان خریدم یعنی قسم میخورم بنام ایزد عجب ارزان خریدم یوسف را قول زلیخا کا ہے قسم کھاتی ہون مین خدا کے نام کی عجب سستا خریدا مین نے یوسف کو قسم میخورم جملہ ہے محذوف بنام ایزد متعلق ہی فعل محذوف سے خریدم فعل با فاعل یوسف اسکا مفعول محذوف عجب ارزان حال ہوا مفعول محذوف کا فعل با فاعل ساتہہ مفعول محذوف کے ملکے جملہ فعلیہ ہوکے جواب ہوا قسم کا قسم ساتہہ جواب کے ملکے جملہ قسمیہ ہوا اور کبھی حرف ندا کا بھی محذوف ہوتا ہے مصرع بیا جامی رہا کن شرمساری یعنی بیا اے جامی رہا کن شرمساری اور کبھی منادی بھی محذوف ہوتا ہے جیسے مصرعہ اے بذاتِ تو مزین سند پیغمبری یعنی اے آنکہ بذات تو مزین است سند پیغمبری لفظ آن منادی محذوف اور اسیطرح سے جملہ دعائیہ سے بھی فعل محذوف ہوتا ہے جیسے چشم بد دور یعنی چشم بد دور باد نظر بری دور ہو

چو چشم بد اسم ہے باد کا باد مخفف ہے بود کا اور بود حاصل ہیں بود صیغہ مضارع کا ہے
افعال ناقصہ ہے الف دعا کا جب اسمین آیا تو بواد ہوا اسو یہان سے محذوف ہے اور اسکی خبر ہے
یا د فعل مضارع محذوف ساتھ اسم اور خبر کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا اور کبھی سوال کے قرینہ سے فعل اور فاعل
جواب سے حذف کرتے ہین اور مفعول کو مذکور کرتے ہیں جیسے کوئی پوچھے زید کراز د جواب مین کہین
عمرو را یعنی زد زید عمرو را زد فعل زید فاعل دونوں جواب سے محذوف ہین عمرو مفعول مذکور ہے را علامت
مفعول کی فعل محذوف ساتھ فاعل محذوف اور مفعول مذکور کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا جملہ شرطیہ بھی
دو جملون سے تمام ہوتا ہے پہلے جملہ کو فعل شرط کہتے ہین دوسرے جملے کو جزا شرط کی جیسے اگر
رفتی جان بسلامت بردی و اگر خفتی مردی یعنی اگر گیا تو جان سلامت لیگیا تو اور اگر سویا تو
ہوا تو ترکیب اسکی یہ ہے اگر حرف شرط کا رفتی فعل با فاعل ساتھ مفعول ہے فعل شرط بردی
فعل با فاعل جان اسکا مفعول بسلامت متعلق فعل کے فعل با فاعل ساتھ مفعول اور متعلق کے
ملکے جزا ہوئی شرط کی شرط ساتھ جزا کے ملکے جملہ شرطیہ ہوا اسیطرح سے ترکیب اگر
خفتی مردی کی کہو اور کبھی جزا شرط کی محذوف ہوتی ہے جیسے غنیمت کے کلام مین پیش مرا
خود عرصہ اندیشہ تنگ است :: ترا گر با قضا یارائے جنگ است + اگر حرف شرط کا ترا
با قضا یارائے جنگ ست جملہ ہے فعل شرط اور جزا اسکی بجنگ محذوف ہے یعنی تجھکو اگر قضا کے
ساتھ طاقت لڑائی کی ہے تو لڑ — پوشیدہ نہ ہے کہ جملہ شرطیہ مین ایک حرف شرط
کے حرفون مین سے ہوتا ہے حرف شرط کے یہ ہین اگر اور گر اور ار اور چون اور چو اور رسوا انکے
وقتیکہ اور روزیکہ اور ہنگامیکہ اور امثال ان کے جن جملے مین آتی ہین اس جملہ مین شرط کے معنی پائی جاتے ہین

## فصل جملہ اسمیہ کے بیان مین

جملہ اسمیہ وہ ہے کہ دو اسم ملکے پوری بات ہو اور سننے والے کو پورا فائدہ حاصل ہو اور بات کی ابتدا
اس اسم سے ہو کہ دوسرا اسم اوس پہلے اسم کے احوال سے خبر دینے والا ہو ابتدا والے اسم کو مبتدا
کہتے اور دوسرے اسم کو خبر کہتے ہیں مبتدا ساتھ خبر کے ملکے جملہ اسمیہ ہوتا ہے اور جملہ اسمیہ مین ایک

حرف ربط کا لفظ مین یا معنی مین ہوتا ہے جیسے زید نیک است و عمرو بد زید مبتدا اور نیک خبر ہی زید
کے احوال سے خبر دیتا ہے کہ وہ نیک ہے اور است حرف ربط کا ہے مبتدا اسا تہہ خبر کے ملکے جملہ
اسمیہ ہوا اور اسیطرح عمرو مبتدا ہے اور بد خبر ہے اور است حرف ربط کا اس قرینے سے کہ
پہلے جملے مین ہے اس جملے سے محذوف ہوا لیکن معنی مین ملحوظ ہے یہ مبتدا بھی خبر کے ساتھ ملکے
جملہ اسمیہ ہوا زیادہ واضح کرتا ہوں مین کہ مضمون جملہ اسمیہ کا یہ ہے کہ یہ شخص یا یہ چیز یہ ہے شخص
یا چیز کو مبتدا جانو اور یہ کے مقام پر جو کلمہ ہو اوسکو خبر سمجھو اس سے بھی زیادہ روشن کرتا ہون
مین کہ مبتدا کے ساتھ لفظ کیا ہے ملاوین جو لفظ جواب اسکا ہو وسکو خبر سمجھین اور خبر کے
لفظ کون ہے ملاؤ اسکا جواب جو لفظ ہو سکے اوسکو مبتدا جانو جیسے زید نیک است مین جب کہینگے
گے زید کیا ہے جواب یہی ہو گا کہ نیک معلوم ہوا کہ لفظ نیک خبر ہے اور جب کہینگے کہ نیک کون
ہے تو جواب اسکا زید جانو کہ زید مبتدا ہے یاد رکھو کہ حرف نہ مبتدا ہوتا ہے نہ خبر اور فعل
بھی مبتدا نہین ہوتا مگر جملہ ہوکے خبر ہوتا ہے سو جملہ اسم کی جگہ گنا جاتا ہے اس راہ سے اسم
ہی مبتدا ہوتا ہے اور اسم ہی خبر ہوتا ہے اور جسوقت جملہ خبر ہووے تو جملے مین ضرور ہے
کہ ایک ضمیر کو مبتدا کی پہیرے جیسے زید پدرش شکست ترکیب اسکی یون کہنا چاہیے زید پہلا مبتدا
پدر دوسرا مبتدا مضاف شین کی ضمیر کہ پہرتی ہے پہلے مبتدا کی طرف مضاف الیہ ہے نیک خبر
اور است حرف ربط دوسرا مبتدا خبر کے ساتھ ملکے جملہ اسمیہ ہو کہ خبر ہوا پہلے مبتدا کا پہلا مبتدا
خبر کے ساتھ ملکے جملہ اسمیہ ہوا پوشیدہ نرہے کہ مبتدا اور خبر مین مطابقت ضرور ہے اور مبتدا
ان چہہ قسم سے باہر نہین واحد غائب ہے یا جمع غائب یا واحد حاضر یا جمع حاضر یا واحد متکلم یا متکلم
مع الغیر اور ضمیر مرفوع متصل کہ اسم کے ساتھ لگتی ہے اوسکے بھی چہہ کلمے ہین است اور اند اور
ای اور اید اور ام اور ایم ضرور کہ موافق مبتدا کے حال کے ایک کلمہ کو ان کلمون مین سے خبر کے
آخر یا مبتدا کے آخر لگا دین جس لفظ کے ساتھ لگا دین اگر اسکے آخر ہائے مختفی ہو تو ضمیر کا کلمہ
الف کے ساتھ پڑھنا چاہیے اور اگر ہای مختفی اسکے آخر نہو تو کلمہ ضمیر کا بغیر کا الف کے لکھنا پڑھنا روا ہے

چھوٹی قسم کی مبتدا اور ہر ایک مبتدا کی دو دو خبر ہیں ایک وہ کہ جسکے آخر ہای مختفی ہو دوسرے
انشا ہای مختفی ہو اور علامتو نکے کلمے فارسی جملہ اسمیہ کے اور ہندی جملہ اسمیہ کے اس جدول سے معلوم کرو

| نام اقسام | مبتدا خبر کا کلمہ آخر ش | مبتدا خبر کا کلمہ آخر ش | علامت | علامت |
|---|---|---|---|---|
| مبتدا اقسام خبر | ہای مختفی نیست | ہای مختفی ست | جملہ فارسی | جملہ ہندی |
| واحد غایب | خدا کریم ست | خدا بخشندہ است | است | ہے |
| جمع غایب | جوانان خرمند یعنی خرم اند | جوانان سلوہ اند | اند | ہیں |
| واحد حاضر | تو سروی | تو پسندیدہ | ای | ہے |
| جمع حاضر | شما سروید | شما پسندیدہ اید | اید | ہیں |
| واحد متکلم | من گنہگارم | من بندہ ام | ام | ہوں |
| جمع متکلم مع الغیر | ما گنہگاریم | ما بندہ ایم | ایم | ہیں |

جملہ معترضہ وہ جملہ ہے کہ ایک جملہ کے درمیان واقع ہو جیسے یار من چشم بد دور خوبست
یار مبتدا خوبست خبر مبتدا اور خبر ملکے جملہ اسمیہ ہوا چشم بد دور جملہ معترضہ ہے کہ اوس جملے کے بیچ میں
واقع ہوا ہے اگر قرینہ دلالت کرے تو مبتدا کو حذف بھی کرتے ہیں جیسے کوئی کہے دزد دزد
یعنی این ست دزد این مبتدا محذوف علامت جملہ اسمیہ کی دزد خبر یا کوئی پوچھے کہ رستم
پسر کیست اسکے جواب میں کہو پسر زال ست رستم مبتدا محذوف پسر زال خبر اور ست علامت
جملہ اسمیہ کی اسیطرح سے خبر بھی محذوف ہوتی ہے جیسے زید در خانہ است یعنی زید در خانہ
موجود ست زید گھر میں موجود ہے زید مبتدا موجود خبر محذوف در خانہ متعلق خبر کے
جملہ بیانیہ وہ جملہ ہے کہ کسی اسم کا بیان اس جملے پر کاف بیانیہ بھی آتا ہے اور یہ جملہ
جس اسم بیان پر پڑتا ہے اوس اسم کو مبین کہتے ہیں اگر جملہ بیانیہ مبین کی ذات کا بیان ہے
تو اس جملے سے مبتدا کا حذف کرنا اولی ہے جیسے مصرع کجا رفت یاری کہ جان نیست یعنی کجا رفت یاری

کہ او جان نیست ترکیب اسکی یون کہنا چاہیے جان من خبر مبتدا محذوف کی مبتدا محذوف لفظ ہے مبتدا خبر کے ساتھ بلکے جملہ اسمیہ ہو کے بیان پڑا یار ساتھ بیابان کے بلکے فاعل ہو اور فن کا رفت فعل ساتھ فاعل کے جملہ فعلیہ ہوا اگر جملہ بیانیہ مبین کی ذات کا بیان نہ ہو بلکہ مبین کے متعلق کا بیان ہو تو اوس مقام مین مبتدا کو حذف نہیں کرتے بلکہ اوس جملے مین ایک ضمیر لاتے ہین کہ پہرتی ہے مبین کیطرف جیسے رفیق من سوار ست کہ اسپش کمیت ست اسپ مبتدا مضاف ضمیر شین کہ پہرتی ہے سوار کیطرف مضاف الیہ کمیت خبر است علامت جملہ اسمیہ کی مبتدا خبر کیساتھ بلکے جملہ اسمیہ ہوا اس جملے مین اسپ کا بیان ہے کہ متعلق ہے سوار سے سوار کی ذات کا بیان نہین اور جملہ بیانیہ جملہ اسمیہ بہی ہوتا ہے اور جملہ فعلیہ بہی ہوتا ہے جیسے مع شنیدم کہ شاپور دم درکشید ٭ کشید فعل دراسپیر زاید شاپور فاعل دم مفعول فعل ساتھہ فاعل اور مفعول کے بلکے جملہ فعلیہ ہو کے بیان ہوا اس محذوف کا یعنی شنیدم کہ این کہ شاپور دم درکشید سنی ہین یہ بات کہ شاپور نے دم کہنچا یعنی خاموش رہا دوسرا قسم مرکب کا کہ پوری بات ہو اور سننے والے کو اس سے پورا فائدہ حاصل ہو یہ مرکب کے کئی نوع ہین ہر ایک بابکی فصل ہے

## فصل مرکب اضافی کے بیان مین

مرکب اضافی وہ ہے کہ جس مین اضافت پائی جائے اضافت کیا ہے نسبت کرنا ایک اسم کا دوسرے اسم کیطرف نسبت لگاؤ کو کہتے ہین جس اسم کو لگاتے ہین دوسرے اسم کے ساتھ اوس کو مضاف کہتے ہین اور جس اسم کیطرف نسبت کرتے ہین اسکو مضاف الیہ کہتے ہین اور فائدہ اضافت کا یہ ہے کہ مضاف عام سے خاص ہو جاتا ہے جیسے غلام زید کا غلام کا لفظ عام تہا ہر ایک غلام کہہ سکتے ہین جب اوس غلام کے لفظ کو زید کیطرف نسبت کیا اور کہا غلام زید یعنی غلام زید کا وہ غلام کا لفظ خاص ہو گیا زید ہی کے غلام زید کہینگے اور کسی کے غلام کو نہ کہینگے اور فارسی کی ترکیب مین مضاف کے آخر کسرہ علامت مضاف کی ہے جیسے غلام زید مین غلام کے میم کا کسرہ

اور حذف کرنا اس کسرہ کا درست نہیں مگر بعض الفاظ مین استادون نے روا رکھا ہے
جیسے لفظ صاحب اور سر ان دونون لفظون پر کسرہ نہ پڑھنا فصیح ہے جیسے صاحبدل اور
سرخیل بوشنیدہ نرہے جس کلمہ کے آخر ہای مختفی ہو اور اس کلمے کو مضاف کرین تو متقد
مین اسکے آخر سے کسرے کا حذف کرنا مضائقہ نہین جانتے تھے مگر متاخرین اسکو غیر
فصیح سمجھتے ہین یاد رکھو کہ ہندی مین علامتیں اضافت کی نو ہیں باعتبار تینون
قسم مضاف کے اور تینون قسم مضاف الیہ ضمیر مخاطب مضاف کی یہ ہین واحد مذکر اور
جمع مذکر اور مونث اسیطرح مضاف الیہ ضمیر مخاطب یا متکلم ہو جیسے من اور ما
اور تو اور شما یا مضاف الیہ لفظ خود ہو یا خود کا مرادف ہو جیسے لفظ خویش اور تائی
فوقانی کہ خود کے معنی مین ہو یا مضاف الیہ کوئی اور لفظ سوا ان دونون قسمون کے ہو اس
تقریر سے ہر ایک قسم مضاف کا باعتبار تین قسم مضاف الیہ کے تین قسم ہوگا پس
مضاف کی تینون قسمون سے نو قسمین ہو گئیں ہر ایک قسم کی ایک ایک علامت ہندی مین مقرر ہے
ان لفظوں مین سے را اور رے بیای مجہول اور ری بیای معروف سب قسمین مضاف الیہ کی اور علامتین
اضافت کی جو ہندی مین ہین اور وہ مثالین ہر قسم کی اس جدول سے واضح ہونگی جدول یہ ہے

| اقسام مضاف / مضاف الیہ | من یا تو یا شما | خود خویش مرادف خود | سوای من یا تو شما خود خویش و مرادفش |
|---|---|---|---|
| واحد مذکر | غلام من غلام تو<br>غلام میرا غلام تیرا | غلام خود غلام خویش<br>غلام اپنا نا | غلام زید کا<br>غلام زید |
| جمع مذکر | غلامان من غلامان تو<br>غلام میرے غلام تیرے | غلامان خود غلامان خویش<br>غلام اپنے نے | غلامان زید کے<br>غلام زید کے |
| مونث | کتاب من کتاب تو<br>کتاب میری کتاب تیری | کتاب خود کتاب خویش<br>کتاب اپنی نی | کتاب زید<br>کتاب زید کی کی |

کسرہ آخر مضاف کے اگرچہ علامت اضافت کی ہے لیکن مقام ہین نہ پڑھنا چاہیے ان مقامون
ہین ایک مقام اضافت مقلوب کا ہے اضافت اسے کہتے ہین کہ مضاف الیہ مضاف
کے اوپر مقدم ہو جیسے جہان شاہ لفظ شاہ مضاف ہے موخر اور لفظ جہان مضاف الیہ ہے
اور معنی جہان شاہ اور شاہ جہان کے ایک ہین دوسرا مقام وہ ہے کہ ضمیر مجرور
متصل مضاف الیہ ہو جیسے غلامش اور غلامت اور غلامم اوس مقام ہین آخر مضاف
کے فتحہ پڑھنا واجب ہے جیسے غلام کا میم تینون جگہہ مفتوح ہے اور غلام مضاف ہے
شین اور تائی فوقانی اور میم تینون ضمیرین مجرور مضاف الیہ ہین تیسرا مقام وہ کہ
آخر مضاف الیہ کے لفظ را علامت اضاف کی ہو خواہ مضاف الیہ متصل مضاف کے ہو خواہ
فاصلے سے ہو خواہ اگے ہو خواہ پیچھے ہو جیسے غلام زیدرا اور زیدرا غلام اور زیدرا ہستیم
غلام اور تو غلام ہستی زیدرا ان سب مثالون ہین غلام مضاف ہے اور زید مضاف الیہ ہے
اور لفظ را علامت اضافت کی ہے پوشیدہ نرہے کہ اضافت کی علامتین ہندی ہین سب
بیان ہوگئین جبکہ تم فارسی عبارت کا ترجمہ ہندی ہین کروگے جس لفظ کے ترجمے کیساتھ
ان تو علامتوں ہین سے کوئی علامت ہوبے شبہ جان لو کہ یہ مضاف الیہ ہے جیسے غلام زید
ترجمہ اسکا غلام زیدکا لفظ کا اضافت کی علامتون ہین سے آخر زید کے پایا معلوم ہوا کہ یہ
زید مضاف الیہ کو معلوم کرلیا مضاف کے معلوم کرنے کے واسطے مضاف الیہ کے ترجمہ
کیساتھ جو علامت اضافت کی ہندی ہین سے لگا کے لفظ کیا بکاف تازی اسپر زیادہ کرد جو
لفظ اسکا جواب اس عبارت ہین ہوسکے وہی اس مضاف الیہ کا مضاف ہے خواہ مضاف الیہ
کے متصل ہو خواہ فاصلے سے ہو خواہ اگے ہو خواہ پیچھے ہو جہان کہین ہوگا معلوم ہوجائیگا
جیسے غلام زید ہین معلوم کیا تھا کہ زید مضاف الیہ ہے جب ہمنے علامت اضافت کی
اسکے ساتھ لگائی اور لفظ کیا بکاف تازی بکسور زیادہ کیا یعنی کہا کیا زید کا تو بیشک
جواب اسکا غلام ہے معلوم ہوا غلام مضاف ہے اسیطرح سے بال خود ترجمہ اسکا مال اپنا

لفظ نا اضافت کی علامتون مین سے ہے خود کے ترجمے کیساتھ پایا معلوم ہوا کہ لفظ خود
مضاف الیہ ہے جب خود کے ترجمے کیساتھ وہی لفظ نا کے لفظ کیا بکاف تازی مکسور
زیادہ کیا یعنی کہا کیا اپنا تو جواب اسکا لفظ مال ہوگا پس مال کو مضاف جانو اور مانند اس
مصرع کے ع بہ انگبینم خاطر از شام دردم + اٹھائی میری خاطر شام دردم سے
یا انگبینم کے آخر جو میم ہے اسکا ترجمہ ہوا میری بیای معروف در آخر پس بسبب لفظ ری
کے کہ علامت اضافت کی ہے معلوم کیا کہ وہ میم مضاف الیہ ہے جب ہم نے کیا میری
کہا تو جواب اسکا ہوا خاطر معلوم ہوا کہ لفظ خاطر مضاف ہے اگرچہ مضاف الیہ کے بعد واقع
ہو یاد رکھو کہ ضمیر مجرور متصل جو مضاف الیہ ہو ضرور نہیں کہ مضاف سے لگی ہوئی ہو اگر مضاف
سے آگے یا پیچھے یا فاصلے سے اور کسی کلمے کے ساتھ لگی ہوئی ہو کچھ مضائقہ نہیں استادون
کے کلام مین بیشتر واقع ہے۔ پوشیدہ نرہے کہ اقسام اضافت کے معنی کی راہ سے
بہت ہین ان مین سے کئی قسم اضافت کی کہ دریافت کرنا ان کا ضروری ہے بیان
کرتا ہون مین یہ سب قسم یاد رکھو۔ ذکر اقسام اضافت اضافت باعتبار معنی
کے کئی قسم ہے اضافت تخصیصی ہے اور تملیکی ہے اور توضیحی ہے اور تبیینی ہے اور تشبیہی ہے اور
ابنی ہے اور ظرفی ہے اب ہر ایک کا بیان سنو اور خوب یاد رکھو اضافت تخصیصی
وہ ہے کہ مضاف خاص کیا جاوے واسطے مضاف الیہ کے جیسے یار من یعنی یار خاص
میرا سردار من یعنی سردار خاص میرا اضافت تملیکی وہ ہے کہ مملوک کو مالک
کیطرف مضاف کرین جیسے قصر شاہ مال بادشاہ اسپ امیر باغ وزیر لفظ قصر مملوک
ہے اور مضاف ہے اور شاہ مالک ہے اور مضاف الیہ ہے اسیطرح سے مال بادشاہ اور
اسپ امیر اور باغ وزیر اضافت توضیحی وہ ہے کہ مضاف کو مضاف الیہ واضح کردے
جیسے شہر بریلی لفظ شہر سے توضیح حاصل نہ تھی بریلی کے کہنے سے واضح ہوا کہ اوس شہر کا
ذکر ہے جسکا نام بریلی ہے اسیطرح سے دریای گنگ اور کتاب گلستان اور باد شمال اور

درخت انار اور سنگ مقناطیس علی ہذا القیاس اضافت تبیینی کہ جسکو بیانی کہتے ہیں وہ ہے
کہ مضاف الیہ بیان مضاف کا ہو جیسے سیخ آہن معلوم نہ تھا کہ سیخ کاہے کی ہے مضاف الیہ کے
بیان کرنے سے معلوم ہوا کہ آہن کی ہے اسیطرح سے انگشتری طلا اور طشت نقرہ اور
تخت چوب اضافت بیانی میں مضاف اور مضاف الیہ ایک جنس سے ہوتے ہیں جیسے
سیخ اور آہن ایک جنس ہیں اضافت تشبیہی کا دریافت کرنا موقوف ہے اوپر دریافت
کرنے تشبیہ کے کیا ہے ایک چیز کو دوسری چیز کے مانند کرنا یعنی یہ کہنا کہ یہ چیز فلانی چیز
جیسی ہے جیسے کہیں یہ آنکھ نرگس جیسی ہے جسکو تشبیہ بہ دیتے ہیں اسکو مشبہ ساتھ
بائی موحدہ مفتوحہ کے کہتے ہیں جیسے نرگس کا لفظ پچھلی مثال میں پوشیدہ نرہی
کہ اضافت تشبیہی مشبہ بہ کا مضاف کرنا ہے مشبہ کیطرف جیسے نرگس چشم نرگس مشبہ بہ ہے
اور مضاف چشم مشبہ ہے اور مضاف الیہ ہے معنی اسکے یہ کہ آنکھ مانند نرگس کے ہے
اسیطرح سے مار زلف یعنی زلف کہ سانپ جیسی ہے اور اسیطرح سے چاہ غبغب اور
سیب زنخ اور لعل لب یعنی غبغب مانند چاہ کے اور زنخ مانند سیب کے اور لب مانند لعل کے
اضافت ابنی وہ ہے کہ بیٹے کے نام کو باپ کے نام کیطرف مضاف کریں اور عربی
ابن اور ابن بیٹے کو کہتے ہیں جیسے عباس علی یعنی عباس ابن علی اور خالد ولید یعنی خالد بن
ولید اضافت ظرفی اضافت مظروف کی ہے ظرف کی طرف ظرف دو قسم ہے ظرف مکان
اور ظرف زمان پیشتر اسکا بیان ہوچکا ہے مظروف کی اوسے کہتے ہیں جو ظرف مکان یا
ظرف زمان میں واقع ہو جیسے آب دریا آب مظروف مضاف دریا ظرف مکان مضاف
الیہ اسیطرح ساکن شہر اور سردی زمستان لفظ سردی مظروف مضاف زمستان ظرف
زمان مضاف الیہ اسیطرح گرمی تابستان اگر مضاف اور مضاف الیہ میں کچھ لگاؤ حقیقت میں
ہو جیسے اضافت تملیکی میں لگاؤ بلکیت کا اور اضافت تخصیصی میں لگاؤ خصوصیت کا اور
اضافت توضیحی میں لگاؤ توضیح کا اور اضافت بیانی میں لگاؤ تبیین کا اور اضافت تشبیہی

ہین تشبیہ کا اور اضافت ابنی ہین لگاؤ ابنیت کا اور اضافت ظرفی ہین لگاؤ ظرفیت کا
تو اسکو اضافت حقیقی کہتے ہین اگر مضاف اور مضاف الیہ ہین کچہ لگاؤ حقیقت ہین ہو جیسے سر
ہوش پایۂ فکر یعنی سر ہوش کا پانون فکر کا شاعر نے اپنے خیال ہین ہوش اور فکر کو ایک
اور صاحب قدم قرار دیا ہے اور سر کو ہوش کی طرف اور قدم فکر کیطرف مضاف کیا ہے
حقیقت ہین سر کو ہوش کے ساتھہ اور قدم کو فکر کے ساتھہ کچہ لگاؤ نہین اس اضافت کو مجازی
کہتے ہین اور اسی کو استعارہ بہی کہتے ہین ۔ اقسام استعارہ اور تشبیہ کی بہت ہین اس
مختصر ہین اونکے بیان کی گنجائش نہیں صرف نام تشبیہ کا اور استعارے کا لکھدیا ہے۔
فائدہ اگر مضاف کے اوپر ایک مضاف اور ہو اسکے ہندی ترجمے ہین ایک اور علامت
اضافت کی موافق اوپر والے مضاف کی پہلی علامت کے بعد زیادہ کرین لیکن جہان کہین پہلی
علامت کے آخر الف ہو وہ الف یائے مجہول سے بدلنا چاہیے جیسے برادر زید اور برادر من
اور برادر خود ترجمہ ان کا بھائی زید کا اور بہائی میرا اور بہائی اپنا ان سب کے آخر الف ہے جب
ان پر ایک مضاف اور ہو جیسے غلام برادر زید غلام برادر من غلام برادر خود ترجمہ ان
سب کا یون ہوگا غلام بھائی زید کے کا غلام بہائی میرے کا غلام بھائی اپنے کا ۔ پوشیدہ نرہے
کہ مضاف اور مضاف الیہ ترکیب ہین حکم ایک کلمہ کا رکھتے ہین

## فصل مرکب وصفی کے بیان ہین

مرکب وصفی وہ ہے کہ جس ہین ایک اسم موصوف ہو اور دوسرا اسم اسکی صفت
ہو موصوف وہ ہے کہ جسکی بہلی یا بری صفت کیجاوے اور صفت وہ ہے کہ جس سے بہلائی
یا برائی موصوف کی دریافت ہو پوشیدہ نرہے فارسی ہین مضاف الیہ کے آخر کسرہ پڑہتے
ہین یہان موصوف اور صفت کے پڑہنے ہین کچہ فرق نہین وہان مضاف کے آخر کسرہ
پڑھتے ہین یہان موصوف کے آخر جیسے مرد دانا لفظ مرد موصوف کسرہ مرد کی دال
کا علامت موصوف کی اور لفظ دانا صفت ہے اوس موصوف کی اور کہتے ہین کہ

کہ متقدمین موصوف کے آخر یائی مجہول لکھا کرتے تہے کہ ترکیب وصفی اور ترکیب اضافی مین فرق ہو
متاخرین نے اسکو موقوف کیا لیکن بعض بعض کتاب فارسی کی چار سو یا پانچ سو برس کی
لکہی ہوئی دیکہنے مین آئی اُن مین آخر موصوف کے یائی مجہول نہ نظر آئی معلوم ہوا
کہ آخر موصوف کے یائی مجہول لکھنا درست نہین ترکیب وصفی کے پہچاننے کے واسطے لازم
ہے کہ اگر موصوف واحد مذکر ہو تو لفظ کیسا اور جمع مذکر ہو تو لفظ کیسے بیائی مجہول در آخر اور اگر مونث
ہو تو کیسی بیائے معروف در آخر موصوف کے ساتھ ملاؤ تو صفت کا کلمہ اسکا جواب ہوگا جیسے
مرد دانا جب کہو گے کیسا مرد جواب اسکا دانا ہوگا تو دریافت ہوا کہ یہ ترکیب وصفی ہے اور لفظ دانا
صفت ہے اگر جواب درست نہ پڑتا تو جانتے ترکیب اضافی ہے مخفی نہ رہے اکثر صفت
مین وہ اسم واقع ہوتا ہے کہ لغت بنانیوالے نے اسکو صفت ہی کے معنی کے واسطے بنایا ہے جیسے
اسم فاعل اور اسم مفعول اور وہ اسم جسکے ہندی ترجمہ مین لفظ والا آسکے جیسے نیک اور بد ترجمہ
اسکا نیکی والا اور بدی والا اور مرد نو پسندہ مین مرد موصوف نو پسند صفت اسطرح سے ہی بخت
برگشتہ اور مرد نیک اور مرد بد اور کبہی اسم جنس بہی صفت مین واقع ہوتا ہے وہان بیشتر
معنی تشبیہ کے ہوتے ہین جیسے لب لعل لب موصوف لعل نام ایک جنس کا ہے جواہر کی
جنسون مین سے معنی اسکے لب کہ مانند لعل کے سرخ اور شفاف ہے حقیقت مین لب
موصوف اور مشبہ ہے اور لعل صفت اور مشبہ بہ ہے پوشیدہ نہ رہے کہ موصوف صفت
کے اوپر اکثر مقدم ہوتا ہے جیسے مذکور ہوا اور کبھی صفت موصوف کے پہلے لاتے ہین اس حالت مین
کسرہ موصوف کے آخر پڑہا نہین جاتا اس ترکیب مین معنی کے واسطے یہ دیکھنا ضرور ہے
کہ موصوف کسی اور ذات سے تعلق رکہتا ہے یا نہین رکہتا بذات خود قایم ہے اگر تعلق کسی
ذات سے نہین رکہتا بذات خود قایم ہے ترکیب ہے الٹے لیکن معنی سہین بدلینگے جیسے
مرد نیک اور نیک مرد مین مرد موصوف ہے بذات خود قایم اور نیک صفت ہے معنی اور نیک
صفت ہے معنی دونون کے ایک ہین اگر موصوف بذات خود قایم نہین بلکہ تعلق کسی اور

ذات سے رکھتا ہے اسوقت یہ موصوف اور صفت اس ذات کی صفت ہونگی کہ جس سے
یہ موصوف تعلق رکھتا ہے جیسے روئے خوب رو موصوف اور خوب اوسکی صفت ہے جب صفت
کو موصوف کے اوپر مقدم کیا اور کہا خوب رو یہ لفظ خوب رو صفت اسکی ہوا کہ جس سے رو
تعلق رکھتا ہے یعنی خوب رو وہ شخص ہے کہ جسکا رو خوب ہے اور جیسے لعل لب کہ لام آخر کا لعل
کے بکسور نہیں اسکو کہینگے کہ جسکا لب مانند لعل کے ہے اور خوشخو وہ شخص ہے کہ جسکے خو خوش ہے
نیک بخت وہ شخص ہے کہ جسکی بخت نیک ہے سرو قد وہ شخص ہے کہ جسکا قد سرو جیسا ہے آہو چشم وہ ہے
کہ جسکی چشم آہو جیسی ہے یہ ترکیب فارسی میں بہتیرے خیال میں رکھنا چاہیے مخفی نرہے
کہ صفت کئی طرح کی آتی ہے ایک تو یہ کہ صفت مفرد ہو جیسے مرد دانا مرد موصوف دانا مفرد ہے
اور صفت ہے اور دوسرے یہ کہ صفت مرکب ہو مرکب کے کئی نوع ہیں ایک یہ کہ مرکب ترکیب اضافی ہو
جیسے مرد دانای زبان مرد موصوف دانا مضاف اور زبان مضاف الیہ دونون ملکر صفت ہوے
موصوف کی دوسرے یہ کہ صفت مرکب وصفی الٹا ہوا ہو جیسے یار خوشخو یار موصوف خوشخو مرکب
وصفی الٹا ہوا کہ جسکا ذکر ہو چکا ہے صفت ہے یار کی اسطرح سے یار خوش تقریر تیسرے یہ کہ صفت
الٹا ہوا جملہ اسمیہ بیانیہ ہو وہ اسطرح سے ہے کہ جملہ اسمیہ بیانیہ میں کاف بیانیہ سر جملہ اور ضمیر
کہ پھرتی ہے موصوف کیطرف یعنی لفظ او اور لفظ ست کہ علامت جملہ اسمیہ کی ہے یہ تینون
کلمے حذف کرکے مبتدا اور خبر کو مقلوب کرین یعنی الٹ دین خبر کو مقدم کرین مبتدا کو موخر
جیسے شہید تبسم دیت عشوہ خونبہا تبسم دیت جملہ اسمیہ بیانیہ الٹا ہوا صفت ہے شہید کی
اسطرح سے عشوہ خون بہا اصل اسکی یہ ہے شہیدے کہ دیت او تبسم ست و خونبہای او عشوہ
ست جب کاف بیانیہ سر جملہ اور ضمیر او اور لفظ است حذف کرکے مبتدا اور خبر کو الٹ
دیا شہید تبسم دیت عشوہ خونبہا ہو گیا یاد رکھو کہ صفت اور موصوف کے بیچ میں اور کوئی کلمہ
فاصل نہیں ہوتا اس مثال میں کہ زید مرد یست نیک لفظ نیک جسکو عطف بیان یا بدل کہنا
چاہیے مرد کے لفظ سے بدل کا اور عطف بیان کا مذکور اگلی فصل میں آویگا یا مردے کو میین

کہو اور نیک لفظ مفرد اسکا بیان با اصل اسکی یہ کہو زید مرد نیست کہ و نیک ست موافق فارسی کے قاعدہ کے جملہ بیانیہ مین سے لفظ او کہ مبتدا تہا حذف کیا بعد اسکے کاف بیانیہ اور لفظ است بہی دور کیا اور زید مردے ست نیک رہگیا ترکیب یون کہو زید مبتدا مرد مبین اور نیک بیان اسکا مبین اور بیان ملکے خبر ہوا مبتدا اور خبر ملکر جملہ اسمیہ ہے اور لفظ است نشان ہے جملہ اسمیہ کا

## فصل بدل اور مبدل منہ کے بیان مین

مبدل منہ وہ اسم ہے کہ اسکے بعد ایک اسم اور اسکا بدل واقع ہوا اور معنی مین جو مقصود مبدل منہ سے ہے وہی بدل سے ہوتا ہے اور ترکیب مین بدل اور مبدل منہ ملکے حکم ایک کلمے کا رکہتے ہین جیسے آمد زید برادر تو زید مبدل منہ برادر تو بدل ہے اور بدل اور مبدل منہ کو ملاکے فاعل سمجہو آمد کا اور جیسے شاہ عباس شاہ مبدل منہ اور عباس بدل اور آخر مبدل منہ کے کسرہ نہ پڑھنا چاہیے شاہ عباس مین شاہ کی ہ کو مکسور پڑھنا غلط ہے بدل مبدل منہ مین اور صفت موصوف مین یہی فرق ہے مبدل منہ کا آخر مکسور نہیں پڑھتے موصوف کا پڑھتے ہین بعضے بدل کو عطف بیان کہتے ہین اور بعضے مبدل مین اور عطف بیان مین یہ فرق دونون مقصود ہوتے ہین جیسے امام حسن علی اسد اللہ است عطف بیان ہے علے کا اور مقصود کے لفظ سے بہی ہوا اور اسد اللہ کے لفظ سے بہی یعنی امام میرا وہ علی ہے جسکا خطاب اسد اللہ ہے

## فصل مستثنی اور مستثنی منہ کے بیان مین

مستثنی وہ اسم ہے کہ بعد لفظ استثنا کے واقع ہو فارسی مین استثنا کا لفظ مگر اور جز ہے اور عربی مین لفظ الا ہے کہ فارسی مین بھی مستعمل ہے استثنا کے معنی الگ کرنا ایک چیز کا کئی چیزون مین یا الگ کرنا ایک شخص کا مجمع سے جو چیز یا جو شخص الگ کیا گیا ہو اسے مستثنی کہتے ہین اور جس سے مستثنی کو الگ کرتے ہین اسکو مستثنی منہ کہتے ہین مستثنی اور مستثنی منہ ملکے حکم ایک کلمے کا رکہتے ہین جیسے آمدند ہمہ دوستان الا زید تمہ جمع آئے سب دوست مگر زید یعنی زید نہین آیا اور جیسے زدم ہمہ دشمنان را مگر زید را ترجمہ مارا مین نے سب دشمنون کو مگر زید کو نہین

مارا زید پہلی مثال میں سب دوستوں سے الگ ہو گیا کہ سب آئے مگر وہ نہیں آیا
دوسری مثال میں سب میں سب دشمنوں میں سے الگ ہوا کہ سب کو مارا اسکو نہیں مارا
اسکی یہہ ہے آمدند فعل مگر لفظ استثنا زید مستثنیٰ اور ہمہ دوستان مستثنیٰ منہ پس مستثنیٰ اور مستثنیٰ
ملکے مجموع فاعل ہوا آمدند کا پس فعل فاعل کے ساتھ ملکے جملہ فعلیہ ہوا دوسری مثال کی
یہہ ہے زدم فعل با فاعل مگر لفظ استثنا کا زید مستثنیٰ اور ہمہ دشمنان مستثنیٰ منہ پس مستثنیٰ
ملکے مجموع مفعول ہوا فعل کا با فاعل مفعول کیساتھ ملکے جملہ فعلیہ ہوا اور جیسے آمد قوم
زید یہاں قوم مستثنیٰ منہ اور زید مستثنیٰ ہی اور کبھی مستثنیٰ منہ محذوف بھی ہوتا ہی جیسے نیامد مگر
زید یعنی نیامد کسی مگر زید ترجمہ نہ آیا کوئی میری پاس سوا زید کے لفظ زید مستثنیٰ اور کسی مستثنیٰ منہ محذوف
اور جیسے نزدم جز زید یعنی نزدم کسی را جز زید ترجمہ نہ مارا میں نے کسی کو سوا زید کے کسی امستثنیٰ محذوف اور زید مستثنیٰ

## فصل اسمای اشارات کے بیان میں

اسمای اشارات وہ اسم ہیں کہ بنا گیا ہے انکو اسواسطے کہ انسان ان اسموں کے مشار الیہ کی
کیطرف اشارات ساتھ اعضا کے کرے محسوس وہ ہے جو دیکھا بھالا جاوے یا سُنا جاوے
اور مشار الیہ وہ ہے کہ جسکی طرف اشارہ کریں چنانچہ لفظ آن کہ واسطے دور کی اشارت
کے ہے جیسے آنکس آن اسم اشارات اور کس مشار الیہ اور لفظ این واسطے نزدیک
کی اشارت کے ہے جیسے این مرد این اسم اشارت مرد مشار الیہ پوشیدہ نرہے کہ ضمیر
غائب میں اسم اشارت اول میں یہ فرق ہے کہ ضمیر غائب کی اشارت طرف محسوس کے اور ساتھ
اعضا کے نہیں بلکہ اشارت طرف معنی کے ہے وہ معنی کہ پیشتر مذکور ہو چکے ہیں اور اسم
اشارت کی اشارت بخلاف اسکے ہی جیسا کہ معلوم کیا تمنے مخفی نرہے کہ اسم اشارت
اور مشار الیہ ملکے حکم ایک کلمہ کا رکھتے ہیں جیسے بزن این دزد را ترکیب اسکی بزن فعل با
فاعل این اسم اشارت دزد مشار الیہ اسم اشارت ساتھ مشار الیہ کے ملکے مفعول
ہوا اور لفظ را علامت مفعول کی ہے فعل با فاعل مفعول کیساتھ ملکے جملہ فعلیہ ہوا اور

اور چنان اور چنین اصل مین چون ان اور چون این ہے چون کلمہ تشبیہ کا آن اور این اسمائے
اشارات ہین اکثر چنان اور چنین کے بعد جملہ بیانیہ ہوتا ہے۔

## فصل جار اور مجرور کے بیان مین

جار عربی مین وہ حرف ہین کہ جس اسم پر آتے ہین اوس اسم کو جر دیتے جر کہتے ہین زیر کو
زیر بہیک یے تحتانی اور جار کے معنی زیر دینے والا اور جس اسم زیر دیتے ہین اوسکو مجرور کہتے
ہین ان حروف کے فارسی ترجمے کو بھی جار کہتے ہین وہ حرف فارسی مین یہ ہین (۱) برائے
(۲) بہر (۳) پے بمعنی برائے ان تینون حرفون پر لفظ از بہی زاید ہوتا ہے جیسے از برای خدا
اور از بہر من اور از پے تو (۴) جز اس حرف پر کبھی بای موحدہ زاید ہوتی ہے جیسے بجز تو (۵)
چو اور چون کہ تشبیہ کے معنی مین ہو (۶) بائے موحدہ (۷) در اور اندر (۸) بر (۹) از
(۱۰) تا (۱۱) با (۱۲) را وہ را کہ برائے کے معنی مین آوے اور جار مجرور تعلق رکہتے ہین فعل
سے یا فعل کے شبہ سے فعل کا شبہ مصدر اور اسم فاعل اور اسم مفعول اور صفت ہے صفت
وہ اسم ہے کہ وصف مین کسی شخص کے یا کسی چیز کے کہہ سکے جیسے نیک اور بد اور خوب
اور زبون اور مانند ان کے مثال جار اور مجرور کی یہ ہے آمدم برا تو ترکیب اسکی یہ
ہے آمدم فعل با فاعل اور برائے جار اور تو مجرور جار اور متعلق فعل کے فعل با فاعل ساتھ متعلق
کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا اسیطرح ہے ندیدم جز تو اور کار وے چارم بتو اور رفتم در بازار
اور نشستم بر تخت اور رفتم از بمبئی تا دہلی اور خدا را بہر من مسکین بخشا ترکیب اسکی یہ
ہے بخشا فعل با فاعل را جار لفظ خدا مجرور اور بہر جار من موصوف مسکین صفت اور
موصوف ملکے مجرور ہوئے جار کے جار اور مجرور متعلق ہوئے فعل کے فعل با فاعل سلمتہ
مفعول اور متعلق کے ملکے جملہ فعلیہ ہوا اور زید نویسندہ است بقلم ترکیب اسکی یہ ہے
زید مبتدا نویسندہ خبر است نشان جملہ اسمیہ کا یائی مو جار قلم مجرور جار متعلق نویسندہ
کے کہ شبہ کا فعل ہے مبتدا اور خبر ملکے جملہ اسمیہ ہوا یاد رکہو کہ جار اور مجرور ملکے

حکم حرف کا رکھتے ہین فاعل اور مفعول اور مضاف الیہ اور مبتدا اور خبر نہین ہو سکتے
پوشیدہ نرہے جس عبارت مین جار اور مجرور ہون فعل اور شبہ فعل کا نہو وہان
فعل کو یا فعل کے شبہ کو پیدا کرتے ہین جیسے ع بنام جہاندار جان آفرین۔ اسمین جار
مجرور ہین فعل اور شبہ فعل کا نہین یہان سر مصرع ابتدا میکنم مقدر رکھتے ہین اور جار اور مجرور
کو اوسکے متعلق کہتے ہین اور جیسے زید در خانہ است یہان لفظ ثابت کہ اسم فاعل عربی
کا ہے پیدا کرتے ہین اصل اسکی یون ہے زید در خانہ ثابت است ترکیب اسکی یہ ہے زید مبتدا
اور خانہ مجرور است نشان جملہ اسمیہ کا جار اور مجرور متعلق ثابت کے ہوکے خبر ہوئی مبتدا کی
ساتھ خبر کے ملکے جملہ اسمیہ ہوا فائدہ کبھی چہ اور چون بمعنی مثل کے مضاف ہوتے ہین
اور ترکیب مین مانند اسم کے مبتدا اور خبر اور فاعل اور مفعول ہوتے ہین جیسے زید چون
شیر ست یعنی زید مانند شیر ست زید مبتدا چون بمعنی مانند مضاف شیر مضاف الیہ دونون
ملکے خبر ہوے مخفی نرہے جار اور مجرور جسکے متعلق ہوتے ہین اوسکے اور جار اور مجرور کے
معنی آپس مین مربوط ہوتے ہین اگر مربوط نہون تو جانو کہ جار اور مجرور اوسکے متعلق نہین
اس صورت مین اور کوئی فعل یا شبہ فعل کا پیدا کرکے اسکے متعلق کرو کہ وہ معنی مین مربوط ہو۔

## فصل موصول اور صلہ کے بیان مین

موصول وہ اسم ہے ناتمام کہ جبتک اسکے بعد ایک جملہ مذکور نہو اس قابل نہین کہ مبتدا
ہو یا فاعل اور مفعول اور مضاف الیہ ہو اس جملے کا نام ہے صلہ موصول کا اوس جملے کے
سر پر کاف مثل کاف بیانیہ کے یا لفظ چہ ہوتا ہے کہ اوسکو کاف صلہ یا کاف سر جملہ
کہتے ہین اسمائے موصول یہ ہین آنکہ۔ آنانکہ ہر آنکہ ہر کہ یہ چارون کلمے واسطے اشخاص کے
ہین آنچہ ہر آنچہ ہر چہ یہ تینون کلمے جیم فارسی والے واسطے اشیاء کے ہین اور یائی
مجہول آخر کسی اسم نکرہ کے ہو اور اسکے بعد کاف صلے کا ہو جیسے کسیکہ کسانیکہ شخصیکہ
امریکہ چیزیکہ اس اسم کو بھی موصول جانو اور جس اسم نکرہ کے اوپر لفظ آن ہو اور بعد

ادس اسم کے کاف صلے کا ہو وہ بھی موصول ہے جیسے جیسا آنکس کہ مرا کشت باز آمد پیش ہ اور صلے مین ایک ضمیر بھی ہوتی ہی کہ موصول کیطرف پہرتی ہی پوشیدہ نرہے آن جو موصول کا ہے اسکے اور یای موصول کے معنی ایکہ ہین اور آنانکہ واسطے جمع کے لاتے ہین مثالیں سبکی بیان کرتا ہون ایک مثال کی ترکیب بیت آنکہ در آدم دمیدہ روح را ٭ داد از طوفان نجاتے نوح را ترکیب اسکی یہ ہے آن موصول کیطرف فاعل ہے فعل کا روح مفعول لفظ را علامت مفعول کی در جار آدم مجرور متعلق ہے فعل کے فعل ساتھ فاعل اور مفعول اور متعلق کے ملکے جملہ فعلیہ ہوکے صلہ پڑا موصول کا موصول ساتھ صلے کے ملکے مبتدا ہوا دوسرا مصراع جملہ ہوکے خبر ہوا مبتدا ساتھ خبر کے ملکے جملہ اسمیہ ہوا اسیطرح ترکیب ان مثال کی تمنون کی سمجھو ابیات

آنانکہ خاک را بنظر کیمیا کنند
دماغ بیہدہ پخت خیال باطل بست
آنچہ اگفت غیران کردن
سرہا نداری سر خویش گیر
کسی کہ آتش ظلم زد در جہان
بہ فتنہ ولبسیار سرگشتہ اند

آیا بود کہ گوشہ چشمے بما کنند
ہر آمد تمارتے نو ساخت
نیست سودی بجز زبان کردن
آنکس کہ مرا بکشت باز آمد پیش
بر آورد ساز اہل عالم فغان
عجب ہے کہ پر فتنہ باشد سرش

ہر آنکہ تخم بدی کشت چشم نیکی داشت
رفت منزل بد بگوی پرداخت
ہر آنچہ کہ می بایدت پیش گیر
ملاناکہ دلش بجستجوئی گشتہ خویش
کسانیکہ زین راہ برگشتہ اند
مبادا زرو بیرون کن از لشکرش

پوشیدہ نرہے کبھی موصول کو حذف بھی کرتے ہین چنانچہ بعد حرف ندا کے جیسے ایکہ اصل مین تہا ای آنکہ آن کو حذف کیا جیسے خمسہ آیکہ در ذات خویش منفردی در صفات کمال متخدی ٭ پس فرورفتہ ام بچاہ بدی ٭ یا حبیب آلہ اخذ بیدی ٭ مالعجز مسواک مستندی اور ہرکہ مخفف ہر آنکہ کا ہے اور ہرچہ مخفف ہر آنچہ کا مخفی نرہے کہ صلے مین ضمیر کبھی فاعل واقع ہوتی ہے کبھی مفعول کبھی مضاف الیہ کبھی مبتدا ان سب مین ضمیر فاعل کی محذوف نہین ہوتی اکثر اور ضمیرون کو حذف کرکے موصول کو لاسکے

